# تہنیت ولادتِ فرزندِ ارجمند در شبستانِ اقبال جنابِ نواب سر آسمان جاہ بہادر مدار المہام سرکارِ عالی

## مرتبہ سنہ ۱۳۰۸ھ

| | |
|---|---|
| فیضِ ربِّ ذوالمنن سے مژدہ اے اہلِ دکن | نائبِ دولت کا نخلِ آرزو لایا ثمر |
| دی بشیرِ دولت و دیں کو وہ چیز اللہ نے | جس سے پایا دیدۂ یعقوبؑ نے نورِ بصر |
| جسکو پیری کا عصا سمجھا خلیل اللہؑ نے | حق نے دی جسکے عطا ہونے کی سارا کو خبر |
| جسکے ملنے سے ہوا داؤدؑ ممنونِ قضا | جسکے پانے سے ہوا ایوبؑ مرہونِ قدر |
| جسکے بدلے میں علی الرغم شماتت پیشگان | حق سے ختم الانبیاؐ نے پائی شبیرؑ و شبرؑ |
| جو بضاعت ہی گدا کی اور دولت شاہ کی | جو ہے حاصل عمر کا اور زندگانی کا ثمر |
| جس سے مستغنی ولی ہیں اور نہ عارف بے نیاز | جس سے ہیں اجداد زندہ اور اباجد نامور |
| صدرِ اعظم کو دیا صد شکر خالق نے خلف | خلق کی آخر دعاؤں کا ہوا ظاہر اثر |
| یہ پسر یارب بحقِ عترتِ خیر الورےٰ | پائے عمرِ خضر زیرِ سایۂ مہرِ پدر |
| صدرِ اعظم کی طرح دربارِ آصفجاہ میں | جائیگاہِ قربِ سلطانی ہو اُس کا مستقر |
| دولت و ثروت کو اسکی ذات سے لگ جائے شان | زیورِ علم و ادب سے ہو تجلی اس قدر |
| سیرت و عادت میں اسکی نکلے آنِ اجداد کی | جوہرِ اخلاقِ فاروقی[1] ہوں اس میں جلوہ گر |

۱؎ اس میں یہ اشارہ ہے کہ نواب سر آسمان جاہ بہادر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی اولاد میں ہیں ۱۲-

ملکِ آصف جاہ میں سر آسماں جاہ اور وہ — رات دن رکھیں اجالا صورتِ شمس و قمر

## قطعہ مرتبہ ۱۳۰۹ہجری بمقام حیدرآباد

۱۳۰۹ ہجری میں جو راقم اور مولینا محمد شبلی نعمانی اور دیگر بزرگانِ قوم آنریبل ڈاکٹر سر سید احمد خاں بہادر کے ہمراہ علیگڈھ محمڈن کالج کی طرف سے بطور ڈیپوٹیشن کے حیدرآباد دکن میں بحضور سرکارِ عالی نظام حاضر ہوئے تھے اس موقع پر ایک عام جلسہ بصدارت نواب وقار الامرا بہادر بشیر باغ میں منعقد ہوا تھا۔ جس میں راقم نے اور مولانا محمد شبلی اور بعض اور صاحبوں نے کچھ نظمیں سرکارِ عالی کے شکریہ میں پڑھیں تھیں جلسہ کے بعد جنابِ صدرِ انجمن نے مجھ کو اور مولانا محمد شبلی کو خاص طور پر ہماری نظمیں دوبارہ سننے کے لئے دولت خانہ پر طلب فرمایا تھا وہاں اپنی نظم پڑھنے سے پہلے یہ قطعہ جو اس وقت موزوں کیا گیا تھا راقم نے پڑھا تھا۔

(حالی)

یاں بلا کر دی ہے جو عزت ہمیں سرکار نے — اول اسکا شکر کرتے ہیں ادا اور بعد ازیں
خادمانِ قوم ہیں اک عرض کرنی چاہیے — عرض کرنے کی اجازت ہو اگر اپنے تئیں
شاعری جسکو سمجھتے ہیں کمالِ ابنائے دہر — جو لیاقت اسمیں ہے درکار وہ ہم میں نہیں
شکر کرنا تھا ہمیں سرکارِ عالی کا ضرور — چند نظمیں انجمن میں اس لئے ہمنے پڑھیں
گرچہ کی ہے کوشش ان نظموں کے کہنے میں بہت — اور جگر انگشت رہنے کی نہیں چھوڑی کہیں
رہ گیا پر ہے اس کوشش میں باقی اک قصور — درگزر فرمائیے سرکار اس سے ہے یقیں

اور تو کچھ خوبیاں شاید ملیں ان میں۔ مگر
جھوٹ جو اشعار کا زیور ہے وہ انمیں نہیں

## قطعہ در شکر اضافہ وظیفہ بہ پیشگاہ جناب سر آسمان جاہ بہادر

### مرتبہ ۱۳۰۹ھ بمقام حیدرآباد

اے بشیرِ دولت و دین نائبِ شاہِ دکن | اے مہماتِ دکن کا ذات پر تیری مدار
مجھ پہ فرمایا ہے جو لطف و کرم سرکار نے | شکر اس کا کر نہیں سکتا ادا میں زینہار
جو کہ ہوتے ہیں جہاں میں بہرہ ور مقصود سے | پہلے ہو لیتے ہیں صدہا مشکلوں سے دو دوچار
کوئی دنیا میں نہیں ہوتی بغیر اسکے فتوح | ہے اسی پر کامیابی کا زمانے کی مدار
پر ملا مقصود جیسا حالی کو اس در سے ملا | بے تردد بے تذلل ۔ بے طلب بے انتظار
قدردانی گر زمانہ میں یونہیں ہو جائے عام | پائیں بے مانگے مرادیں اپنی سب امیدوار
یارب اس سرکار کو ۔ ہو جس سے عالم فیضیاب | جب تلک دنیا رہے دنیا میں رکھیو برقرار

(✻)

## صدائے گدایانِ قوم

پنجاب کی ایک اسلامی انجمن کی طرف سے چند باہمت اصحاب نے جنہوں نے اپنی جماعت کا نام گدایانِ قوم رکھا ہے ریاست بہاولپور میں چندہ وصول کرنے کے لئے جانے کا ارادہ کیا تھا ۔ اُن کا مقصد رئیس کے حضور میں یہ اشعار پڑھنے کا تھا ۔ لیکن غالباً اُن کا جانا نہیں ہوا ۔ (حالی)

ڈھونڈتے خضرِ مبارک پے کو یاں آئے ہیں ہم
چھوڑ کر بھٹکا ہوا اک کارواں آئے ہیں ہم

ڈر ہے جو خوشدل ہیں وہ سنکر نہوں پژمردہ دل
سخت عبرت خیز لیکر داستاں آئے ہیں ہم

ہند میں اسلام کا پھولا پھلا تھا جو چمن
لیکے اُس کا مژدۂ فصلِ خزاں آئے ہیں ہم

علم جو زندہ کیا تھا آپ کے اجداد نے
آج اُس در پر اُسی کے نوحہ خواں آئے ہیں ہم

قوم کھو بیٹھی ہے جو عباسیوں کی یادگار
جستجو میں اُسکی مشعل لے کے یاں آئے ہیں ہم

تا کہ ہو معلوم سب کو قوم کی حالت ہے کیا
اسلئے ڈالے گلے میں جھولیاں آئے ہیں ہم

خود غرض ٹھرائیں یا مکار ہمکو یا گدا
ذلتیں یہ کرکے سب خاطر نشاں آئے ہیں ہم

فخر سب بیجا ہیں اُن کے قوم ہے جنکی ذلیل
فخر و عزت سے مٹا کر سب نشاں آئے ہیں ہم

ہے بنی ہاشم کی جہاں پروری ضرب المثل
اس لیے یاں بن بلائے میہماں آئے ہیں ہم

تشنگی اپنی بجھا نی ہو گی اسے آب حیات
لے کے منہ میں قوم کی سوکھی زباں آئے ہیں ہم

---

لہ چونکہ رئیس بھاولپور بنی عباس میں سے ہیں اور عباسیوں کی خلافت میں علم کو بہت ترقی ہوئی تھی اس سلئے یہ مضمون اس طرح ادا کیا گیا - ۱۲

# مژدہ قدوم حضور شاہزادہ ویلز در ہندوستان

مژدہ ہو اہلِ مشرق اب دن پھرے تمہارے
مغرب سے سوئے مشرق آیا ہے مہرِ تاباں

گلہ کی اپنے لینے آیا خبر کہاں سے
ہے ایسے گلہ بان پر گلہ کی جان قربان

ہندوستان بھی تجھ سے کچھ آجکل نہیں کم
اے معدنِ بزرگی اے خاکِ انگلستان

تیرے نصیب کا تو کیا پوچھنا ہے۔ لیکن
ہندی بھی ان دنوں ہیں قسمت پہ اپنی نازان

مہان ہے آج ان کا اُس شاہ کا ولی عہد
روئے زمیں کے سلطان جسکے ہوئے ہیں مہمان

## آخری سہارا

یہ اشعار ایک انگریزی نظم کا ترجمہ ہیں

وہ دلِ رُبا امیدیں جن پر کہ تو ہے شیدا
جب دُور تیرے دل سے ہو جائینگی سراپا

وہ عالمِ جوانی جس پر کہ تو ہے مفتوں
جائیگا ٹوٹ جس دم اُس کا طلسم سارا

جن دوستوں کی خاطر چھوڑا ہے تو نے اُسکو
تھا جو کہ تجھکو اپنا آرام دل سمجھتا

چل دینگے جب وہ سارے۔ اُن بلبلوں کی مانند
بعد از بہار جو رُخ کرتیں نہیں چمن کا

جب ہو چکے گا آخر یہ عیش کا زمانہ
کون آکے دیگا تجھ کو اُسکے سوا سہارا

بے مہروں سے تو نے جسکو کیا ہے غمگین
تیری خبر وہی کچھ لے گا تو آکے لے گا

جس طرح وہ پرندہ جو فصلِ گُل میں جا کر
پھر موسمِ خزاں میں آ کر ہے ہم سے ملتا



# ترغیبِ امدادِ یتیمان

(منقول از رسالہ "علیگڑھ منتھلی")

یہ قطعہ مولانا نے "انجمن مؤید الاسلام" دہلی کے ایک جلسہ میں پڑھا تھا۔

(اسماعیل)

اسلام بہت دن سے یہ کرتا تھا منادی — "اے غافلو! اے بے خبرو! ہوش میں آؤ

فارغ ہو غمِ امت سے اور اسلام کا دعویٰ — دنیا کو بس اب دین پہ اپنے نہ ہنساؤ

گو دین کی صورت ہے۔ یہ سیرت نہیں اُس کی — یہ دین ہے یا دین کا ہے سانگ۔ بتاؤ؟

مقبول نہ حج ہیں نہ نمازیں ہیں نہ روزے — جب تک غمِ امت میں نہ جان اپنی گھلاؤ

دعویٰ نہیں مسموع شہادت نہ ہو جب تک — ہے دین کا دعویٰ۔ تو شہادت کوئی لاؤ

گر اپنے یتیموں کی خبر لے نہیں سکتے — تو دین سے تم قطعِ تعلق کرو۔ جاؤ

اعضا تو نمازوں میں بہت تم نے دکھائے — دل کو بھی کبھی ہاتھ سے کچھ دے کے دکھاؤ

دنیا میں جراحت۔ یہی عقبیٰ میں ہے راحت — کل پھل کوئی کھانا ہے تو زخم آج اُٹھاؤ

یہ قوم کے بچے جو پڑے پھرتے ہیں بیکس — یہ پود ہے میری اسے دیکھو نہ گنواؤ

شیریں ہیں پھل ان پودوں کا اور سایہ ہے گھن کا — سیوا کرو اِن کی۔ اِنہیں پروان چڑھاؤ

دیکھو نہ حقارت سے پھٹے کپڑوں کو ان کے — اِن گدڑیوں میں جو لعل کہ گم ہیں اُنہیں پاؤ

سنولائے ہوئے چہروں میں نور انکے ہے تاباں — اِن کوئلوں کو ہیرے جلا دے کے بناؤ

ہیں اِن میں فقیہہ۔ انہیں حکیم۔ اِن میں محدث — اِن کی بُری حالت پہ بُری گت پہ نہ جاؤ

جو ان میں ہیں جوہر کہیں زنگ اُن کو نہ کھا جائے — گُن دیکھنے ہیں انکے تو زنگ ان کا چھڑاؤ

افواجِ مخالف ہیں تگ و دو میں سرِ راہ — زنہار کہیں یہ نہ خاک سی جائیں۔ انکو اٹھاؤ

پھرتے ہیں بہت گھات میں یہاں انکے شکاری — اِن چڑیوں کو موت کے چنگل سے بچاؤ

اے یارو یہ ہے بے غیرتی اور دین کا دعویٰ ۔۔۔ دینداری کا اور دین کا بس نشہ نہ چڑھاؤ
اُمت کے یتیموں کو ہو انجیل کی تعلیم ۔۔۔ اور اپنی تم اولاد کو قرآن پڑھاؤ
تثلیث کی پاتے ہوئے دیکھو انہیں تلقین ۔۔۔ اور اپنے جگر گوشوں کو توحید سکھاؤ
گرجا میں حریف انکو سکھائیں میری توہین ۔۔۔ اور کان نہ توہین پہ تم میری ہلاؤ
جن بچوں کو بیٹوں کی طرح چاہیئے رکھنا ۔۔۔ ہاتھ آئیں تمہارے تو غلام انکو بناؤ
کھانے کی بھی۔ کپڑے کی بھی۔ لیں انکی خبر غیر ۔۔۔ اور تم نہ کبھی بھول کے آنکھ اُن سے ملاؤ
اپنا تمہیں وہ جان کے گر راہ میں ٹھٹکیں ۔۔۔ تم غیروں کی مانند گزر پاس سے جاؤ
اسلامیو ایسے مہرباں آخر یہ کہاں تک ۔۔۔ جو تم کو تمہارے تکیں آنکھ اُن سے چراؤ
بےکس نہ گنو ان کو یہ کہنا ہے خدا کا ۔۔۔ تم پھیر کے منہ اُن سے خدا کو نہ رُٹھاؤ
عبرت کی جگہ ہے۔ ڈرو گردش سے فلک کی ۔۔۔ اولاد کو اپنی نظرِ بد سے بچاؤ
بن باپ کا بنتے ہوئے لگتی نہیں کچھ دیر ۔۔۔ غیرت کو بس اللہ کی حرکت میں نہ لاؤ
اُمت میں ہو تم اُسکی جو اُمت پہ فدا تھا ۔۔۔ تو تم بھی عزیزو! اسی اُمت سے لگاؤ
وہ چہیتا غریبوں کا۔ یتیموں کا تھا عاشق ۔۔۔ تم بھی انہیں آنکھوں پہ اسی طرح بٹھاؤ
جو خُلق تھا ہر بیکس و ناچار سے اُس کا ۔۔۔ اخلاق میں کچھ اُس کی جھلک تم بھی دکھاؤ
کڑھتا تھا وہ جس طرح مصیبت پہ اک اک کی ۔۔۔ جی تم بھی مصیبت پہ یونہیں سب کی کڑھاؤ
ٹوٹے ہوئے دل ہیں یہ گذرگاہ خدا کی ۔۔۔ ملنا ہو خدا سے تو اسی راہ سے جاؤ"

(تمام)

مدت سے یہ تھا دے رہا اسلام دُہائی ۔۔۔ اور کہتی تھی غفلت "نہ ادھر کان لگاؤ"
بارے سُنی احباب نے اسلام کی آواز ۔۔۔ اور دل سے کیا عہد۔ کہ "کچھ کر کے دکھاؤ"
جو لیٹے ہیں غفلت میں پڑے اُن کو جھنجوڑو ۔۔۔ اور نیند کے متوالے ہیں جو۔ اُن کو جگاؤ
[illegible] ۔۔۔ اسلام کی فریاد انہیں چل کے سناؤ

قبل اس کے کہ حج کا کریں کعبہ کے ارادہ | حج ہند میں جو اُن پہ ہے فرض۔ اُنکو جتاؤ
بن باپ کے بچوں کے ہیں ٹوٹے ہوئے جو دل | کعبہ کی طرح گرد طواف اُن کے کراؤ
امداد پہ اُن کی۔ کرو کل قوم کو مجبور | دل دُکھتے اگر اس میں کسی کا۔ تو دُکھاؤ
قایم کرو ایک انجمن اخوانِ صفا کی | اور بیڑا یتیموں کی حمایت کا اُٹھاؤ"

---

صد شکر۔ ہوئیں کوششیں احباب کی مشکور | پھل دیکھنے نیت کو ہوں گر اُن کی تو آؤ
فیاضیاں جو قوم کے غمخواروں نے کی ہیں | دیکھو اُنہیں۔ اور بھائیوں کو جاکے سناؤ
باقی ہیں ابھی قوم میں کچھ قوم کے غمخوار | اس شکر میں تم حمد خداوند کی گاؤ
اس وقت۔ کہ نازک ہے بہت قوم پہ یہ وقت | جو قوم کا غمخوار ہو خیر اُس کی مناؤ
ہے چار طرف قوم میں اب نفسی ہی نفسی | لو اُس کے قدم۔ خود غرضی جس میں نہ پاؤ
رحمت ہے خدا کی۔ یہ عزیزوں کی جماعت | پر۔ اس کی خوشی میں ابھی بغلیں نہ بجاؤ
دے قوم سہارا تو یہ ہے "نوح کی کشتی" | پر قوم نہ کھیوے تو یہ کاغذ کی ہے ناؤ
سرچشمہ سے ہوتی نہیں پانی کی جب آمد | دم بھر میں اُتر جاتا ہے دریا کا چڑھاؤ
جوتی ہے یہ۔ یاروں نے بھروسہ پہ تمہارے | کیونکر چلے؟ جب تم ہی یہ گاڑی نہ چلاؤ
ہیں قوم کی غفلت نے بہت کھیل بگاڑے | تم اُس کے جہاں چاہو نشاں دیکھ لو جاؤ
یاروں کو ابھی کام بہت کرنے ہیں باقی | دو اُن کو مدد کام میں اور ہاتھ بٹاؤ
مجلس کہیں جی چھوڑ نہ دے۔ ہو کے ہراساں | اس ناؤ کو جس طرح سے بنے پار لنگھاؤ
دو چار کے۔ دس پانچ کے بس کا نہیں یہ کام | سر جوڑ کے اس کام میں سب زور لگاؤ

گو کام ہے دشوار۔ پہ مردوں کو ہے آساں
کرنا ہے اگر اس کام کو پورا۔ کیے جاؤ

# شہر حیدر آباد

پانی دیتا ہے کوئی۔ پَود لگاتا ہے کوئی  پھول چنتا ہے کوئی آکے۔ کوئی برگ و ثمر
آکے کرتا ہے چمن میں۔ کوئی آئین بندی  تاکہ ہو سیرِ چمن سے نہ کبھی سیرِ نظر
کرتے ہیں "علم نباتات" کی بعضے تحقیق  تاکہ تحقیق سے ہو ان کی۔ فزوں علم بشر
الغرض باغ میں ہیں وارد و صادر جتنے  ایک سے ایک کی ہیں مختلف اغراض۔ مگر
صحنِ گلشن میں کسی کام کو آئے کوئی  جائے گا بوئے ریاحین سے معطّر ہو کر

حیدر آباد بھی اک باغ ہے ماشاء اللہ
ہے جہاں فیض کا دروازہ کشادہ سب پر

# تہنیت مسند نشینی حضور نظام

(منقول از روزانہ "زمیندار" جلد ۲ نمبر ۳۵ مورخہ ۲۴ ستمبر ۱۹۱۱ء)

۱۹۱۱ء میں جب اعلیحضرت نظام الملک آصفجاہ ہفتم میر عثمان علیخاں بہادر خلد اللہ ملکہ تخت نشین ہوئے تو روزنامہ "زمیندار" لاہور نے اس موقع پر اپنا ایک خاص نمبر شائع کیا تھا اور اس کے لئے مولانا سے بھی ایک نظم حضور نظام کی مسند نشینی کے متعلق لکھنے کی فرمایش کی تھی جواباً مولانا نے یہ قطعہ لکھ بھیجا تھا (اسماعیل)

فلک مرتبت میر عثمان علیخاں — مبارک تمھیں مسند شہریاری

مبارک اب و جد کی تم کو خلافت — مبارک دکن کی تمھیں تاجداری

مبارک تمھیں ملک کی گلہ بانی — مبارک رعیت کی خدمت گزاری

مبارک ہو تم کو وہ دشوار منزل — جہاں چپہ چپہ پہ ہے ذمہ داری

مبارک وہ منصب کہ جن کو ملا وہ — ہوا چین رخصت فراغت سدھاری

مبارک بزرگوں کی میراث تم کو — جنھوں نے کہ جھیلیں ہیں کڑیاں ساری

ارادوں سے جرأت سے ہمت سے جن کی — زمانے نے ہی بار ہا شرط ہاری

مملو ہے جن کی تاریخ رنگیں — زبانوں پہ ہے ذکر خیر ان کا جاری

ادا کر گئے وہ تو اپنے فرائض — ہے اب آپ کے عہد دولت کی باری

اب ان کی جگہ آپ کو ہے اٹھانا — خدا کی امانت کا یہ بوجھ بھاری

جو بے بس ہیں دینا ہے ان کو سہارا — جو بیمار ہیں ان کی کرنی ہے یاری

نکمے ہیں جو ان کو کامی بنانا — بڑھانا دل ان کا جو ہیں کاروباری

جگانا انھیں نیند کے جو ہیں ماتے — پڑھانا انھیں علم سے جو ہیں عاری

جو زردار ہیں ان کی ہے پاسبانی — جو نادار ہیں ان کی حاجت براری

جو سرزور ہیں اُن کی ہے گوشمالی　　جو مظلوم ہیں اُن کی ہے غمگساری

بڑوں نے تھا عہدِ وفا جن سے باندھا　　سدا کرنی اُس عہد کی پاسداری

سمجھنا ہر اک قوم و ملت کو یکساں　　کہ خصلت ہے یہ زیورِ شہریاری

مبارک یہ بارِ گراں تم کو شاہا　　اٹھانے سے ہیں جسکے افلاک عاری

بہت مشکلوں کا ہے گو سامنا یہاں　　کہ بہتوں نے یہاں آکے ہمت ہی ہاری

مگر مشکلیں ہیں یہ سب اُن کو آساں　　پڑی جنکی گھٹی میں ہے مُلک‌داری

پلے جو ہیں آغوش میں سلطنت کی　　سیاست ہی جن کی رگ و پے میں ساری

یہ اُمید ہے آصفِ ہفتمیں سے　　ریاست کی حل مشکلیں ہونگی ساری

رہے گا اسی طرح جیسے رہا ہے　　دکن پر سدا سایۂ فضلِ باری

دعاگو ہے دیرینہ ناچیز حالیؔ　　کہ مدحت گری کے ہنر سے ہی عاری

دعا کے سوا کچھ نہیں پاس اُسکے　　ادا جس سے ہو فرضِ مدحت نگاری

الٰہی طفیل اُس کا پھیلائی جس نے　　خلائق میں توحید و پرہیزگاری

منادی نے تعلیم نے جس کی آکر　　زمانے کی بگڑی ہوئی کل سنواری

طفیل اُس کا فرمانروائے دکن کی　　حکومت کو دے غیب سے استواری

رہے رہتی دنیا تلک وہ سلامت

یہ اقبال و فیروزی و کامکاری

# حاضرینِ کانفرنس سے خطاب

اے خاصگانِ ملت و اے یاورانِ قوم — اے زمرۂ معارف و اے طبقۂ کرام
بندھتی ہے بہتری کی تمہیں دیکھ کر امید — ورنہ دلوں پہ چھائی ہیں مایوسیاں تمام
تم آکے مردہ قوم میں دیتے ہو جان ڈال — ورنہ تمام اس کا بس اب ہو چکا ہے کام
قومی خوشی کے ہیں یہی گویا کہ چار دن — پھر سال بھر وہی غم و اندوہ صبح و شام
جس جوش میں کہ آتے ہو یاں دور دور سے — گر سال بھر رہے یونہیں اِس جوش کو قیام
پھر جائیں دن یقین ہے بہت جلد قوم کے — پا جائیں جلد قوم کے سب زخم التیام
دعوے یہ حُبِّ قوم کے سب بے دلیل ہیں — جبتک نہ کرکے ہاتھ سے دکھلاؤ کوئی کام
میلا نہ سمجھو۔ قومی جلسہ ہے دوستو! — آنا ہے دل لگی کی غرض سے جہاں حرام
سیّد کو دو سہارا کہ غفلت سے قوم کی — ابتک پڑے ہیں کام بہت اُس کے ناتمام
سر اپنے دھر لیا ہے اُسے ایک فرد نے — ہیں یار و چھ کروڑ کے کرنے کا جو کہ کام
انصاف سے بعید ہے ساتھ اُسکا چھوڑنا — گُھلتا تمہاری فکر میں ہے جو کہ صبح و شام
خواہش ہے جسکی یہ کہ ہو دُنیا میں تم عزیز — جو چاہتا ہے یہ کہ رہو تم بہ احترام
عزت تمہاری دیکھ کے بڑھتا ہے جسکا خون — جو تم کو شاد دیکھ کے ہوتا ہے شاد کام
خدمت میں قوم کی جسے کافر لقب ملا — پُشتی میں پایا دین کی بے دین جس نے نام
پیرسرے اُس کے قوم کا سودا نہ کم ہوا — سب کچھ سُنا۔ پہ کام کا چھوڑا نہ التزام
بڑھتا گیا دم اُسکا۔ ہوئی جس قدر لتاڑ — کوڑے تھے حق میں اسکے وہ سب طعنہ و ملام
ہے ایک چراغِ آخرِ شب ٹمٹما رہا — یہ بجھ گیا تو بزم ہے تاریک پھر تمام
ایسا نمونہ جبکہ ہو آنکھوں کے سامنے — پھر حیف ہے کہ ہو نہ سکے تم سے کوئی کام
کرنا ہے کچھ تو کر لو۔ کہ باقی ہے وقت ابھی — پھر آگئے دانت پینے کے دن، ہیں والسلام

# قوم کی طرف سے حضورِ نظام کا شکریہ

یہ اک میدان[1] تھا سنسان وحشت جس پہ تھی چھائی — نہ سایہ تھا درختوں کا نہ یہ پانی کی رسائی

کہیں ہوتا اگر کوئی۔ تو یہاں کوئی مکاں ہوتا — پڑے تھے کچھ کھنڈر جن پر کبھی تھی جا بجا کائی

خبر کس کو تھی برپا ہوگا ایک دار العلوم اس جا — زمیں پہ جس کو حیرت سے تکے گا چرخِ مینائی

جسے دیکھیں گے اعیانِ ملوک آ کر تمنا سے — جہاں آفاق سے سیکھیں گے آ کر علم و دانائی

یہ تھی امید کس کو؟ پر خدا نے اپنی قدرت کا — دیا جلوہ دکھا۔ ہر جس کا اک عالم تماشائی

نہ تھی خود قوم راضی اور مخالف اک زمانہ تھا — گھٹا مایوسیوں کی یا سبھوں کے دل پہ تھی چھائی

مگر سید کے استقلال نے منوا دیا سب کو — کہ ہمت ہو تو ہو جاتا ہے استقلال سے الٰی

رعیت نے مدد کی۔ سلطنت نے سرپرستی کی — بہت جلد اپنی نادانی سے آخر قوم پچھتائی

مگر سچ پوچھیے تو قالبِ بے روح تھا کالج — نہ کی ہوتی اگر سرکارِ عالی نے مسیحائی

جب آئی پیش مشکل جب پڑا کالج پہ وقت آ کر — مدد پر کی مدد۔ امداد پر امداد فرمائی

رہے گا قوم میں تعلیم کا باقی نشاں جب تک
رہیں گے شکرِ آصف جاہ میں رطب اللساں تب تک

[1] یعنی وہ قطعہ زمین جس پر اب علیگڈھ کالج کی شاندار عمارتیں بنی ہوئی ہیں ۱۲ ۔ اسماعیل

## علیگڈھ کالج کیا سکھاتا ہے؟

یہ کالج قوم کو آپ اپنے بل چلنا سکھاتا ہے — سہارا غیر کا چھوڑیں یہ ایک ایک کو سمجھاتا ہے

نہ چھوڑیں دین کا دامن رہیں دنیا میں عزت سے — سبق سب قوم کے بچوں کو یہ دونو پڑھاتا ہے

نہیں پاتا کبھی عزت کی خواہش سے کوئی عزت — معزز کس طرح بنتے ہیں؟ گر اس کے بتاتا ہے

خدا نے کر دیا ہے حکمراں جس قوم کو ہم پر — خلوص اور دوستی اُس قوم کی دلمیں بٹھاتا ہے

رعیت کو برابر حق دیے ہیں جو حکومت نے — طلب سے پہلے اُنکا مستحق بننا بتاتا ہے

زمانہ قوم نے غفلت میں جو پہلے گذارا ہے — ڈراونی صورتوں میں بار بار اُس کو دکھاتا ہے

یہ باہم مذہبی فرقوں کو ہے شیر و شکر کرتا — یہ روٹھوں کو مناتا ہے یہ بچھڑوں کو ملاتا ہے

کھلاتا ہے یہ کھانا ایک دسترخوان پر سب کو — نمازیں پنجگانہ ایک مسجد میں پڑھاتا ہے

وفا کا بیج بوتا ہے تعصب دل سے کھوتا ہے — مسلمانوں کو گڈ سبجکٹ[1] بننا یہ سکھاتا ہے

نہ چھوڑے گا یہ باقی قوم میں دیکھے گا جو خامی
خدا کی برکتیں اُن پر جو اس کالج کے ہیں حامی

## شکریہ مسٹر برڈوڈ

مسٹر بردوڈ کرنال میں سپرنٹنڈنٹ پولیس تھے۔ نیک بھی تھے اور خوش اخلاق بھی۔ کرنال سے تبدیلی کے وقت منشی عبدالمجید صاحب ڈپٹی انسپکٹر پولیس نے مولانا سے یہ نظم لکھوا کر مسٹر موصوف کے حضور میں پڑھی تھی۔ (اسماعیل)

سچ ہے کیا نہ شکر بشر جس نے آشکار — اُس نے کیا نہ شکر خدا وند کردگار

ہم شکر کس زباں سے کریں آپکا ادا — احسان ہم پہ آپ کے ہیں خارج از شمار

---

[1] گڈ سبجکٹ. Good Subject. یعنی اچھی رعایا ۱۲ اسماعیل

کی یہاں حکومت آپ نے دس سال جس طرح
بھولیں گے وہ کبھی نہ سپاہی نہ عہدہ دار

اُنیسویں صدی کے یہ دس آخری برس
اس ضلع میں رہیں گے ہمیشہ کو یادگار

جو ہے اُسے قلق ہے جدائی کا آپ کی
نوکر ہیں مضطرب۔ تو رعیت ہے بیقرار

تھی آرزو۔ لگے رہیں قدموں سے آپ کے
پورا ہو جب تلک کہ یہ انفاس کا شمار

لیکن خوشی کے ساتھ۔ ہے غم بھی لگا ہوا
دکھ جیسے سکھ کے ساتھ ہے اور گل کیساتھ خار

آ پہنچی وہ گھڑی کہ ہم آئے حضور میں
آج آخری سلام کو با چشمِ اشکبار

اس وقت کہ جو دل پہ ہے حالت گزر رہی
لفظوں میں عرض ہو نہیں سکتی وہ زینہار

ہے حق سے یہ دعا کہ بھلائی کا تخم یہاں
جو بو چلے ہیں آپ۔ وہ ہو نخلِ باردار

یَر وَرز نے جس طرح کہ خلایق کو خوش رکھا
خالق اُسے بھی رکھے سدا شاد و کامگار

## مسٹر ماریسن کی روانگی ولایت

سر تھیوڈور ماریسن ۱۸۸۹ء میں علیگڈھ کالج کے سٹاف میں شامل ہوئے تھے۔ دس سال کے بعد ۱۸۹۹ء میں مسٹر بیک کے انتقال پر پرنسپل ہو گئے۔ بہ حیثیت پروفیسر اور بحالت پرنسپل انھوں نے مسلمانوں کی جو تعلیمی خدمات انجام دی ہیں وہ علیگڈھ کالج کی تاریخ میں ہمیشہ یادگار رہیں گی۔ ۱۹۰۵ء میں جب موصوف اپنی بعض خانگی ضروریات کے لئے مستعفی ہو کر ولایت تشریف لے جانے لگے تو ایک الوداعی پارٹی میں مولانا نے یہ نظم پڑھی تھی۔ (اسماعیل)

ہم سے ہوتے ہیں جدا اب آنریبل مارسن
چھینتا ہے اُن کو ہم سے جذبۂ حبِّ وطن

سایہ اپنا سر سے کالج کے اُٹھانے کو ہیں وہ
جن کے سر پہ تھے ہما کی طرح وہ سایہ فگن

تھی نہ کالج کے ہوا خواہوں کو یہ ہرگز اُمید
چھوڑ جائیں گے وہ یوں پھولا پھلا اپنا چمن

کیا خبر تھی ہم کو؟ یاد آئے گا اپنا جب کہ دیس ۔ بھول جائیں گے انہیں پردیس کے سارے بچن

چھوڑ کر بیڑا مسلمانوں کا یوں منجدھار میں ۔ راہ لی تم نے سمندر پار کی اے مارسن

تم نے پوری کرکے آنکھوں سے دکھادی وہ مثل ۔ وہ جو ہے مشہور "کن نیکی و در دریا فگن"

چاہیئے تھا دیکھتے اپنے چمن کی اب بہار ۔ جسکی پہنچی ہے مہک شیراز سے لے تا دکن

پرورش میں تم نے جس بچے کی کاٹے بیس سال ۔ دیکھنی تھی اب تمہیں اُس کی جوانی کی پھبن

تم نے باندھی تھی کمر جس قوم کی تعلیم پر ۔ شاد ہوتے دیکھکر اُن میں کمالِ علم و فن

پُر لگاتے اور ہیں یہاں پودے۔ پھل کھاتے ہیں اور ۔ نوعِ انساں میں چلی آتی ہے یہ رسمِ کہن

ہے تمھارے جانشینوں کے لیے اب راہ صاف ۔ کٹ گئیں اس راہ میں یقیں منزلیں جتنی کٹھن

تم نے کی کالج کی خدمت جس خلوص و صدق سے ۔ بس یہی خدمت۔ تمھارا ہے صلہ اے مارسن

ہے صلہ نیکی کا خود نیکی۔ کہ دل سوزی کا اجر ۔ شمع نے جب پا یا روشن ہو گئی جب انجمن

گو کہ یہاں تعلیم کا بویا تھا سر سید نے بیج ۔ پر پھلا پھولا تمہاری سعی سے اُس کا چمن

جیسے پھیلایا مقدس پال نے دینِ مسیح ۔ تم نے اور بک نے یونہیں پھیلایا سید کا مشن

تم نے سر سید کی جو اصلاح میں حصہ لیا ۔ قوم کی سنت ادا کی ہے یہ تم نے بے سخن،

تم زمیں کے ہو نمک مصلح ہو تم اقوام کے ۔ ہے تمہاری قوم کی خصلت یہ مشہورِ زمن

نوعِ انسان کی مدد کرنا تمھارا ہے شعار ۔ تقویت دینا ضعیفوں کو تمھارا ہے چلن

مارسن اور مارسن بیگم نے ثابت کر دیا ۔ "خیر کے پتلے ہیں انگلش قوم کے سب مرد و زن"

نیک دل بانو بھی کالج کی مربی تھی یونہیں ۔ جس طرح شوہر کے دل کو تھی لگی اُسکی لگن

اب دعا یہ ہے کہ آپ اور آپکے اہل و عیال ۔ سایۂ افضالِ ربانی میں پہنچیں تا وطن ا

رہو سے ہر منزل میں توفیقِ الٰہی ساتھ ساتھ

حافظ و ناصر تمھارا ہو خدائے ذو المنن

# خطاب بہ "حاذق الملک"

(منقول از "علیگڈھ انسٹیٹیوٹ گزٹ" مؤرخہ ۱۵ جنوری ۱۹۰۸ء)

۱۹۰۸ء کے شروع میں جب حکیم محمد اجمل خاں صاحب کو گورنمنٹ نے "حاذق الملک" کا خطاب مرحمت فرمایا تو حکیم صاحب موصوف کو مبارکباد دینے اور گورنمنٹ کا شکریہ ادا کرنے کے لئے ۷ جنوری ۱۹۰۸ء کو دہلی کی پبلک کا ایک عظیم الشان جلسہ شہر کے ٹاؤن ہال میں نواب امیر الدین احمد خاں صاحب والی ریاست لوہارو کے زیر صدارت منعقد ہوا تھا۔ مولانا بھی اتفاقاً دہلی میں تشریف رکھنے کے باعث جلسہ میں شریک ہوئے ایک تقریر فرمائی اور آخر میں یہ قطعہ پڑھا۔

(اسماعیل)

حاذق الملک! اِس خطابِ فرخ و مسعود پر
ایک عالم آپ کو دیتا مبارکباد ہے

پر یہ ہے کیسی مبارکباد۔ ہم حیران ہیں؟
گو کہ دل ہر اپنے بیگانے کا اس سے شاد ہے

سعی و کوشش آپنے کی تھی کبھی بہرِ خطاب؟
یا کوئی درخواست دی تھی آپنے کچھ یاد ہے؟

یہ تو یاروں کی دُعاؤں کا ہی بس سارا ظہور
غیب سے یہ اُن دُعاؤں کی ہوئی امداد ہے

بس مبارکباد یہ جو دے رہے ہیں خاص و عام
مستحق ہیں اسکے ہم۔ یا آپ۔ کیا ارشاد ہے؟

# شکریہ مساعیٔ جمیلہ ظفر علی خان

## از طرف جملہ مسلمانان

(منقول از روزنامہ "زمیندار" جلد ۳ نمبر ۱۷۹۔ مورخہ ۱۰ اگست ۱۹۱۳ء)

۱۹۱۳ء میں جب مسٹر ظفر علیخاں بی۔ اے۔ اڈیٹر و مالک اخبار زمیندار جنگ بلقان کے سلسلہ میں قسطنطنیہ گئے اس وقت ان کی اسلامی خدمات اور قومی ہمدردی کا بڑا شور تھا۔ عام رائے سے متاثر ہو کر مولانا نے بھی اس وقت ان کی شان میں کچھ ابیات لکھی تھیں لیکن نظم ناتمام رہی جب وہ واپس ہندوستان آئے اور دہلی میں پہنچے (جہاں ان کا نہایت پر جوش استقبال کیا گیا) اس وقت مولانا نے اس نظم کو پورا کیا۔ مولانا کی خواہش تھی کہ خود یہ نظم ان کے سامنے پڑھیں۔ پانی پت سے انہیں دہلی تار دیا گیا کہ لاہور جاتے ہوئے تھوڑی دیر یہاں بھی ٹھہریں مگر نہ تار کا جواب آیا اور نہ مسٹر ظفر علی خاں ادھر سے گزرے موقع گزر جانے کے بعد مولانا نے یہ نظم دفتر زمیندار میں اشاعت کے لئے بھیجدی تھی۔ (اسماعیل)

اے مالکِ دفترِ زمیندار — اے نازشِ قوم و فخرِ اقراں

اے روح و روانِ جمعِ احباب — اے چشم و چراغِ بزمِ اخواں

اے دین کے امتحاں میں جانباز — اے نصرتِ حق میں تیغِ عریاں

اے صدق و صفا کی زندہ تصویر — اے شیر دل۔ اے "ظفر علیخاں"

قدرت نے بھرے تھے تجھ میں جو گن — جب تک وہ رہے نظر سے پنہاں

فوقیت و برتری پہ تیری — قائم کوئی ہو سکی نہ برہاں

ہر وقت کی تاک میں برابر — ہمت تری گن رہی تھی گھڑیاں

بلقان و طرابلس میں ناگاہ — اُٹھا ستم و جفا کا طوفاں
ہمدردئ اہلِ دیں نے آخر — جوہر ترے کر دیے نمایاں
جمعیت و صبر کا سراسر — دامن ہوا چاک تا گریباں
پھیلے وہ بشکلِ سیلِ آتش — دل میں ترے جو شرر تھے پنہاں
ڈالا ہے تری پکار نے غُل — جی اُٹھے وہ مُردے جو تھے بیجاں
جو دل غمِ قوم سے تھے بے حِس — چلنے لگیں اُن دِلوں پہ چھُریاں
وہ بن گئے آپ اپنے رہزن — جو مال کے اپنے تھے نگہباں
اِسلام کی سمجھے اب حقیقت — جو نام کے تھے فقط مُسلماں
ہاں اس میں نہیں مبالغہ کچھ — سُنتا بھی ہو اسے ظفر علیخاں
نازاں ہے وہ درسگاہ تجھ پر — تعلیم یہ جس کی - تو ہے نازاں
کاش ایسے جنے سدا وہ فرزند — جو قوم کے درد سے ہوں ورماں
سوزِ غمِ دینِ حق سے جن کے — سینے ہوں کباب دل ہوں بریاں
جو ملک و وطن کے ہوں فدائی — جو قوم کے نام پہ ہوں قرباں
مشرق میں ہوں دردِ دل سے بیچین — مغرب میں سُنیں جو رنجِ اخواں
پنجاب کو تجھ پہ ہو اگر فخر — ہے اُس کو یہ فخر و ناز و شایاں

زندہ ہے وہ ملک اور وہ ملت
ہوں زندہ دل ایسے جسمیں انساں

حصّہ اوّل تمام شد

# حصّہ دوم

## غزلیات

مولانا کی تمام غزلیات تین حصّوں میں تقسیم کیجا سکتی ہیں :-

**اوّل وہ قدیم غزلیات** ہیں جو ایّام جوانی یا اُس زمانہ کی تصنیف ہیں جب حالی پر تغیراتِ زمانہ کا اثر نہ پڑا تھا اور جس وقت شاعری صرف کنگھی چوٹی حُسن و عشق - ہجر و وصال اور عاشقانہ شکوہ و شکایت وغیرہ مضامین میں ہی منحصر سمجھی جاتی تھی - حالی کی یہ غزلیات بھی زمانہ کی ہوا کے موافق اسی رنگ میں رنگین نظر آتی ہیں -

**دوسری قسم کی غزلیات** اُس وقت کی ہیں جب زمانہ پلٹنے لگا اور نئی طرز کی شاعری کی داغ بیل پڑنی شروع ہوئی - پُرانی شاعری سے طبیعت متنفر ہونے لگی اور رفتارِ زمانہ کو دیکھکر اس بزرگ حکیم کے دل میں بھی قومی درد اُٹھا جو آخر کار ناصحانہ اور حکیمانہ کلام کا باعث بنا جس سے حالی کی تمام منظوم تصانیف لبریز ہیں - اس زمانہ کی غزلیات سے نصیحت عبرت اور درد ٹپکا پڑتا ہے اور دراصل یہی وہ میدان ہے جس میں حالی نے فاتحانہ انداز سے قدم رکھا ہے - اور جس میں وہ اپنے تمام معاصرین سے نہایت ممتاز نظر آتے ہیں -

اوّل اور دوم دونوں قسم کی غزلیات **دیوانِ حالی** میں صاف طور پر علیحدہ علیحدہ نظر آتی ہیں - اور ایک نظر میں معلوم ہو جاتا ہے کہ کونسی غزلیات **قدیم** ہیں اور کونسی **جدید**؟

تیسری قسم کی غزلیات وہ ہیں جو حالی کی بالکل آخری عمر کی تصنیف اور دیوان کے شائع ہونے سے بعد کی ہیں اور جن میں بڑھاپے کی پختہ کاری اعلیٰ درجہ کی قوتِ فیصلہ۔ ہر معاملہ میں جچی تُلی رائے۔ کلام کی خوبی و لطافت۔ اور حسنِ بیان غرض ہر خوبی نہایت نمایاں نظر آتی ہے۔ اور جن سے اس مشہور مقولہ کی سچائی پورے طور پر ذہن نشین ہو جاتی ہے کہ "شاعر جس قدر ضعیف اور بوڑھا ہوتا جاتا ہے۔ اسی قدر اس کی شاعری منجھتی اور جوان ہوتی جاتی ہے"

ہم نے تینوں قسم کی غزلیات میں تمیز کے لئے کچھ اشارات مقرر کر دیے ہیں۔ جن سے ناظرین سمجھ لیں گے کہ کونسی غزل کس وقت کی تصنیف ہے۔

(۱) قدیم غزلیات کے شروع میں حاشیہ پر ق بنا دیا گیا ہے۔

(۲) جدید قسم کی غزلیات چونکہ بہت زیادہ نہیں لہٰذا آسانی کے لحاظ سے اُن پر کوئی نشان نہیں لگایا۔ اُن کا نشانات سے خالی ہونا ہی اُن کے جدید ہونے کی علامت ہے۔

(۳) آخری عمر کی غزلیات پر ا کا نشان بنا دیا گیا ہے۔

ہم تینوں قسم کی غزلیں جُدا جُدا درج کرتے مگر ردیفوں کے سلسلہ کا بھی خیال تھا اور اس صورت میں یہ سلسلہ قائم نہیں رہ سکتا تھا۔ کیونکہ علیحدہ علیحدہ ہر قسم میں اسقدر غزلیں نہیں تھیں کہ وہ تمام ردیفوں پر تقسیم ہو سکتیں لہٰذا مجبوراً تینوں اقسام کی غزلیں ملا جُلا کر لکھدی گئیں۔ اس طرح ردیفوں کا سلسلہ بھی پورا ہو گیا اور ہر غزل پر خاص نشانات لگا دینے سے تمیز میں بھی آسانی ہو گئی (اسماعیل)

## الف

قبضہ ہو دلوں پر کیا اور اس سے سوا تیرا　　اک بندۂ نافرماں ہے حمد سرا تیرا

گو سب سے مقدم ہے حق تیرا ادا کرنا — بندے سے مگر ہوگا حق کیونکر ادا تیرا

محرم بھی ہے ایسا ہی جیسا کہ ہے نامحرم — کچھ کہہ نہ سکا جس پر یاں بھید کھلا تیرا

چھپتا نہیں نظروں میں یاں خلعتِ سلطانی — کملی میں مگن اپنی رہتا ہے گدا تیرا

قطعہ

عظمت تری مانے بن کچھ بن نہیں آتی یاں — ہیں خیرہ و سرکش بھی دم بھرتے سدا تیرا

تو ہی نظر آتا ہے ہر شے پہ محیط اُن کو — جو رنج و مصیبت میں کرتے ہیں گلا تیرا

نشے میں وہ احسان کے سرشار ہیں اور بیخود — جو شکر نہیں کرتے نعمت پہ ادا تیرا

سمجھا ہے پرے تجکو ادراک کی سرحد سے — جس قوم نے رکھا ہے انکار روا تیرا

طاعت میں ادب تیرا عصیاں سے ہے گو بڑھ کر — عصیاں میں ہے طاعت سے اقرار سوا تیرا

آفاق میں پھیلے گی کب تک نہ مہک تیری — گھر گھر لیے پھرتی ہے پیغام صبا[1] تیرا

ہر بول ترا دل سے ٹکرا کے گذرتا ہے
کچھ رنگِ بیاں حالی ہے سب سے جدا تیرا

قائل ہے جو ازل سے وہ ہے کمال تیرا — باقی ہے جو ابد تک وہ ہے جلال تیرا

ہے عارفوں کو حیرت اور منکروں کو سکتہ — ہر دل پہ چھا رہا ہے رُعبِ جمال تیرا

کاوش میں ہے الٰہی و کدا میں ہے طبیعی — جو حل ہوا نہ ہوگا وہ ہے سوال تیرا

چھوٹے ہوئے ہیں گو جی پر دل بندھے ہوئے ہیں — ملنے سے بھی سوا ہے چھٹنا محال تیرا

گو حکم تیرے لاکھوں یاں ٹالتے رہے ہیں — لیکن ٹلا نہ ہرگز دل سے خیال تیرا

پھندے سے تیرے کیونکر جائے نکل کے کوئی؟ — پھیلا ہوا ہے ہر سو عالم میں جال تیرا

انکی نظر میں شوکت جچتی نہیں کسی کی — آنکھوں میں بس رہا ہے جن کی جلال تیرا

---

[1] یہ اشارہ ہے اس حدیث کیطرف "اَلَا اِنَّ لِلّٰہِ نَفَحَاتٍ فِی الدَّھْرِ اَلَا فَتَعَرَّضُوْا لَھَا" یعنی خدا کی خوشبوئیں زمانہ میں پھیلی ہوئی ہیں سو انکا آگا لو اور اُن کو اوپر اوپر نہ جانے دو ۱۲ حالی

دل ہو کہ جان۔ تجھ سے کیونکر عزیز رکھئے ۔۔۔ دل ہے سو چیز تیری۔ جان ہے سو مال تیرا
ہے پر زوال سے دل اس کا قوی زیادہ ۔۔۔ رکھتی ہے آسرا یاں جو بے زوال تیرا
ہے پاس دوستوں کے تیری یہی نشانی ۔۔۔ یارب کبھی نہ پائے زخم اندمال تیرا

بیگانگی میں حالی۔ یہ رنگِ آشنائی
سن سن کے سر دھنیں گے قال اہلِ حال تیرا

[ر]ہ میں دشتِ جنوں کی تیرے عجب مزا خوشگوار دیکھا
نہ اس سفر میں تکان دیکھی نہ اس نشے میں خمار دیکھا

[ن]ہ جی رکھائی سے تیری چھوٹے نہ بے نیازی سے آس ٹوٹے
[ر]ہے سدا نامراد جو یاں انھیں بھی امیدوار دیکھا

[ر]خِ جہاں سوز تیرا دیکھا نظارہ افروز جس چمن میں
نہ بلبل و گل میں واں تعلق نہ سرو و قمری میں پیار دیکھا

[ا]سوار محمل کی جستجو میں ہزاروں دشتِ طلب میں دوڑے
نہ محمل آیا نظر نہ ناقہ۔ فقط کچھ اٹھتا غبار دیکھا

[ج]و لاکھ میں ایک پر۔ کہیں کچھ کھلا بھی قسمت سے بھید تیرا
ملا نہ کھوج اس کا پھر کسی کو ہزار ڈھونڈا ہزار دیکھا

[ل]گن میں تیری نکل گئے جو نہ جھجکے دریائے پُرخطر سے
گئے وہ کود آنکھ بند کر کے نہ وار دیکھا نہ پار دیکھا

[ب]چے ہوئے کاہشوں سے یاں کی وہی ہیں جو تیرے ہو رہے ہیں
وگرنہ زخموں سے حادثوں کے ہر ایک سینہ فگار دیکھا

[چ]من میں بھولے سے جا بھی نکلے اگر کبھی داغدار تیرے
گل ان کی نظروں میں چبھتے دیکھا کھٹکتے آنکھوں میں خار دیکھا

خبر نہیں یہ کہ کیا ہے - کیسا ہے - کون ہے - اور تو کہاں ہے؟

پر اپنے میں اور تجھ میں ہم نے علاقہ اک استوار دیکھا

سلوک ہیں تیرے سب سے یکساں وہ گبر و ترسا ہوں یا مسلماں

نہ اُن سے کچھ تیرا بَیر پایا نہ اِن سے کچھ تیرا پیار دیکھا

سپر بھی دی تو نے تیغ بھی دی مگر دیے ہاتھ باندھ سب کے

جنھیں تھا یاں اختیار سب کچھ انھیں بھی بے اختیار دیکھا

بشر سے کچھ ہو سکے نہ حالی تو ایسے جینے سے فائدہ کیا

ہمیشہ بیکار تجھ کو پایا کبھی نہ سرگرمِ کار دیکھا

پردہ ہو لاکھ کینۂ شمر و یزید کا — چھپتا نہیں جلال تمہارے شہید کا

مضمون ہے نقشِ دل میں لدینا مزید کا[1] — کونین سے بھریگا نہ دامن امید کا

قفل درِ مراد سب اک بار کھل گئے — چھوڑا جب آرزو نے بھروسا کلید کا

دیکھا ہے ہم نے عالمِ رحمت کو غور سے — ہے شش جہت میں خط دلِ ناامید کا

شرمِ کرم کی ہیں یہی گر پردہ داریاں — انجام ایک ہوگا شقی و سعید کا

ہے نردبانِ جذبۂ توفیق درمیاں — یاں امتیاز کیا ہے قریب بعید کا

ہے آسماں پہ تیرے جگرخوار کا دماغ — خونِ جگر میں نشہ ہے جامِ نبیذ کا

تسکین نہیں مشاہدۂ گاہ گاہ سے — یارب یہ روزہ دار ہے مشتاق عید کا

دوزخ ہے گر وسیع تو رحمت وسیع تر — لاتقنطوا جواب ہے ھل من مزید کا

حالی کی ہیں اگر یہی شیوا بیانیاں

لیگا نہ کوئی نام ظہیر و رشید کا

---

[1] قرآن شریف میں ہے "لہم ما یشاءون فیہا ولدینا مزید" یعنی اہل جنت کے
میں جو کچھ وہ چاہیں گے سب کچھ ہوگا اور (اسکے سوا) ہمارے پاس اور بھی (بہت کچھ) ہے ۱۲

## نعت

یا ملکی الصفات یا بشری القویٰ — فیک دلیل علیٰ انک خیر الوریٰ
تجھ سے ہوئی زندہ خلق جیسے کہ باراں سے خاک — خُلقک حسب الزمان نعتک محیا الوریٰ
دعوے روشن ترا ثابت ہیں بے بینہ — صورت و سیرت تری صدق پہ تیرے گوا
قال ترا اور حال شرح و حدیثیں ہیں جوں — اوڑھنا تیرا خدا اور بچھونا خدا
غیب سے بھیجا تجھے تا پتا پھرتا تھا جب — دشت میں بھٹکا ہوا قافلہ بے رہنما
اُٹھا ہدایت کو تو عین ضرورت کے وقت — جیسے کہ ہنگام قحط قبلہ سے اُٹھے گھٹا
شانِ رسالت کی تھی تیری جبیں سے عیاں — گود سے دایہ ابھی کر نہ چکی تھی جدا
گلۂ بنی سعد کا جب کہ چراتا تھا تو — گلۂ آدم تجھے سونپ چکی تھی قضا
دوڑ پڑے سوئے حق کاٹ کے سب بیڑیاں — اُمتوں کے جب پڑی کان میں تیری صدا
راہب و قسیس و حبر رہ گئے دل تھام کر — دیکھ کے تیرا قدم ہم قدمِ انبیا
خاک تھی جس ملک کی مزرعِ شر و فساد — تو نے اُسی کو دیا ارضِ مقدس بنا
تو نے تحمل کیا قوم کا غلبہ تھا جب — جب ہوئی مغلوب قوم تو نے ترحم کیا
چھوڑ گئے تھے سلف کام ادھورے بہت — تو نے کیا دام دام قرض سب اُن کا ادا
تو نے کیا سرِّ حق عارف و عامی پہ فاش — ایک کو سمجھا دیا ایک کو دکھلا دیا
چوٹ سے حق کی رہا دل نہ اچھوتا کوئی — ایک کے چرکا لگا ایک کو گھائل کیا
حجتِ حق کر چکا دین ترا جب تمام — پھر نہ کسی دین کا رنگ جہاں میں جما
دیر[1] ہوئے بے چراغ اور صلوات[2] یہود — شرک ہوا منفعل اور کہانت ہبا
بجھ گئے آتشکدے بیٹھ گئے بتکدے — ہو گئی تثلیث مات اور ثنویت[3] فنا

---

[1] دیر۔ راہبوں کا کلیسا۔ [2] صلوات۔ یہودیوں کا کلیسا۔ ہبا غبار ناچیز [3] مجوسی جو دو خدا ایک خالق خیر ایک خالق شر یعنی یزدان اور اہرمن کو مانتے ہیں اس عقیدہ کو ثنویت کہتے ہیں ۱۲-

اُٹھے بہت مدعی جیسے کہ ساون میں گھاس
فرط پہ ہر چند روز باقی ہے نشو و نما

غیرتِ حق نے مگر جلد لیا انتقام
مِل گئے اُٹھ اُٹھ کے سب خاک میں اہلِ ہوا

رہ گیا نام سجاح[1] کذب میں ضرب المثل
اسود و ابن کثیر خوار ہوئے بر ملا

سلسلۂ انبیاء ختم نہ ہوتا۔ اگر
حق کی حقیقت سے تو پردہ نہ دیتا اٹھا

آتے ہی چشمہ دیا تو نے کنویں سے نکال
جسکو چلے آتے تھے کھودتے سب انبیا

بس نہ رہا اشتباہ اب حق و باطل میں کچھ
بھیج چکا تیرے ہاتھ ملتِ بیضا خدا

تجھ پہ صلوٰۃ و سلام ربِّ سمٰوات سے
روز و شب و صبح و شام قدر رمال و حصے

اے عشق تو نے اکثر قوموں کو کھا کے چھوڑا
جس گھر سے سر اٹھایا اُس کو بٹھا کے چھوڑا

ابرار تجھ سے ترساں احرار تجھ سے لرزاں
جو زد پہ تیری آیا اُسکو گرا کے چھوڑا

رایوں سے راج چھینے شاہوں سے تاج چھینے
گردن کشوں کو اکثر نیچا دکھا کے چھوڑا

کیا منعموں کی دولت کیا زاہدوں کا تقوےٰ
جو گنج تو نے تاکا اُسکو لُٹا کے چھوڑا

جس رہگذر میں بیٹھا تو غولِ راہ بنکر
صنعاں سے راست رَو کو رستہ بُھلا کے چھوڑا

---

[1] سجاح ایک عورت مدعیہ نبوت کا نام ہے جس کا کذب عرب میں ضرب المثل ہے چنانچہ کہتے ہیں اکذب من سجاح اور اسود عنسی اور مسیلمہ جس کی کنیت ابن کثیر ہے۔ یہ دونوں مدعی نبوت تھے جو آخر کار قتل کیے گئے ۱۲-

فرہادِ کوہکن کی لی تو نے جانِ شیریں
اور قیسِ عامری کو مجنوں بنا کے چھوڑا

یعقوبؑ سے بشر کو دی تو نے ناصبوری
یوسفؑ سے پارسا پر بہتان لگا کے چھوڑا

لاگ اور لگاؤ دونوں ہیں دلگداز تیرے
پتھر کے دل تھے جن کے انکو رُلا کے چھوڑا

عقل و خرد نے تجھسے کچھ چپقلش جہاں کی
عقل و خرد کا تو نے خاکا اُڑا کے چھوڑا

علم و ادب رہے ہیں دبلے ترے ہمیشہ
ہر معرکہ میں تو نے اُن کو دلا[۱] کے چھوڑا

افسانہ تیرا رنگین رُوداد تیری دلکش
شعر و سخن کو تو نے جادُو بنا کے چھوڑا

اک دسترس سے تیری حالی بچا ہوا تھا
اُسکے بھی دل پہ آخر چرکا لگا کے چھوڑا

دیکھ اے امید کیجو ہم سے نہ تو کنارا — تیرا ہی رہ گیا ہے لے دیکے اک سہارا
یُوں بے سبب زمانہ پھرتا نہیں کسی سے — اے آسماں کچھ اس میں تیرا بھی ہے اشارا
میخانہ کی خرابی جی دیکھکر بھر آیا — مدّت کے بعد کل واں جا نکلے تھے قضارا
اک شخص کو توقع بخشش کی بے عمل ہے — اے زاہدو تمہارا ہے اس میں کیا اجارا؟
دُنیا کے خرخشوں سے چیخ اُٹھے تھے ہم اوّل — آخر کو رفتہ رفتہ سب ہو گئے گوارا
توفیق نے ہمیشہ لی تنت پر خبریاں — جب ناؤ ڈگمگائی پاس آگیا کنارا

[۱] دلانا۔ کشتی دلانا۔ یعنی پچھاڑنا۔ اکثر کشتی کا لفظ حذف کرکے صرف دلانا بولتے ہیں ۱۲۰

انصاف سے جو دیکھا نکلے وہ عیب سارے — جتنے ہنر تھے اپنے عالم میں آشکارا

افسوس - اہلِ دیں بھی مانند اہلِ دنیا — خود کام و خود نما ہیں خود بیں ہیں اور خود آرا

امت کو چھانٹ ڈالا کافر بنا بنا کر — اسلام ہے فقیہو! ممنون بہت تمھارا

کیا پوچھتے ہو کیونکر سب نکتہ چیں ہوئے چپ — سب کچھ کہا انھوں نے پر ہم نے دم نہ مارا

حالی سے کام ہے یاں فعلوں سے اسکے کیا کام
اچھا ہے یا برا ہے پھر یار ہے ہمارا

رونا نہ ہو گا حالی شاید یہ کم تمھارا — جب دیکھو آنسوؤں سے دامن ہے نم تمھارا

الفت میں دم بدم کچھ لذت ہے بڑھتی جاتی — چھوڑے گا کھا کے شاید عاشق کو غم تمھارا

عاقل ہیں شہر میں کم ناداں بہت ہیں واعظ — ہے مصلحت کہ اکثر بھرتے ہیں دم تمھارا

دلجو نہیں کوئی یاں حیف اے صنم پرستو — دلکش بہت تھا ورنہ بیت الصنم تمھارا

گاہک کی قدر سے کچھ قیمت نہ پاؤ گے تم — اپنی نظر میں ہو گا گر وزن کم تمھارا

دشتِ طلب کے رستو! طے ہو گئے کس طرح تم — آتا نہیں سمجھ میں کچھ پیچ و خم تمھارا

دو بینواؤں کو بھی کچھ جم کے جانشینو — بس جام جم ہمارا اور تخت جم تمھارا

روسی ہوں یا تتاری ہم کو ستائیں گے کیا — دیکھا ہے ہم نے برسوں لطف و کرم تمھارا

کھولی ہیں تم نے آنکھیں اے حادثو ہماری — احسان نہ ہرگز بھولیں گے ہم تمھارا

ہوتے ہی تم تو پیدل کچھ رو دیئے سوارو! — ہے لاکھ من کا ایک اک قدم تمھارا

رستے میں گر نہ ٹھہرے تو تم بھی جا ملو گے — گذرا ابھی ہے یاں سے خیل و حشم تمھارا

پھرتے اِدھر اُدھر ہو کس کی تلاش میں تم؟ — گم ہے تمھیں میں یارو - باغِ ارم تمھارا

جادو رقم تو مانیں ہم دل سے تم کو حالی
کچھ کر کے بھی دکھائے زورِ قلم تمھارا

وہ دل ہے شگفتہ نہ وہ بازو ہیں توانا — پہونچا ہی بس اب کوچ کا تم سمجھو زمانا

خود بہر وطن سے ہے وداع ایک سفر میں | جانا ہے وہاں پھر کے جہاں سے نہیں آنا
دلی سے نکلتے ہی ہوا جینے سے دل سیر | گویا نہ رہا اب کہیں دنیا میں ٹھکانا
یارب طلب وصل ہو یا ہو طرب وصل | جس دن کہ یہ دونوں نہ ہوں وہ دن نہ دکھانا
دنیا کی حقیقت نہیں جز حسرت و حرماں | چھل بل میں تم اس زالِ فسونگر کی نہ آنا
افسوس کہ غفلت میں کٹا عہدِ جوانی | تھا آپ بقا گھر میں مگر ہم نے نہ جانا
یاروں کو ہمیں دیکھ کے عبرت نہیں آتی | اب واقعہ سب اپنا پڑا ہم کو سنانا
دنیا میں اگر ہے بھی فراغت کا کوئی دن | وہ دن ہے کہ جس دن ہو اسے چھوڑ کے جانا
لی ہوش میں آنے کی جو ساقی سے اجازت | فرمایا "خبردار کہ نازک ہے زمانا"

ڈھارس سی کچھ اک ہم کو جو تم سے بندھی ہے
حالی کو کہیں راہ میں تم چھوڑ نہ جانا

جہاں میں حالی کسی پہ اپنے سوا بھروسا نہ کیجئے گا
یہ بھید ہے اپنی زندگی کا بس اس کا چرچا نہ کیجئے گا
ہو لاکھ غیروں کا غیر کوئی - نہ جاننا اس کو غیر ہرگز
جو اپنا سایہ بھی ہو تو اس کو تصور اپنا نہ کیجئے گا
سنا ہے صوفی کا قول ہے یہ کہ ہے طریقت میں کفر دعویٰ
یہ کہدو "دعویٰ بہت بڑا ہے پھر ایسا دعویٰ نہ کیجئے گا"
اسی میں ہے خیر حضرت دل - کہ یار بھولا ہوا ہے ہم کو
کرے وہ یاد اس کی بھول کر بھی کبھی تمنا نہ کیجئے گا
کہے اگر کوئی تم کو واعظ! کہ کہتے کچھ اور کرتے کچھ ہو
زمانہ کی خو ہے نکتہ چینی کچھ اس کی پروا نہ کیجئے گا
کمال ہے ضد بے کمالی - نہیں ملاپ ان میں حرف گیرو!

جو ہم پہ کچھ چوٹ کیجیے گا تو آپ بیجا نہ کیجیے گا

لگاؤ تم میں نہ لاگ زاہد نہ دردِ اُلفت کی آگ زاہد

پھر اور کیا کیجیے گا آخر جو ترکِ دُنیا نہ کیجیے گا

تمہارا تھا دوستدار حالی اور اپنے بیگانہ کا رضا جو

سلوک اُس سے کئے یہ تم نے تو ہم سے کیا کیا نہ کیجیے گا

ہو عزمِ دیر شاید کعبہ سے پھر کر اپنا — آتا ہے دُور ہی سے ہمکو نظر گھر اپنا

قیدِ خرد میں رہتے آتے نہیں نظر ہم — وحشت رہیگی دل کی دِکھلا کے جوہر اپنا

پیرِ مُغاں سے ہو کر تب سُرخرو ملیں گے — فضل و ہنر کا ہوگا جب چاک محضر اپنا

بیگانہ وش ہے گر وہ تو ہی ہمارے ڈھب کا — ایسوں ہی سے بنتا ہے یارانہ اکثر اپنا

عصمت پہ اپنی تھی خود فطرت گواہ اپنی — کر بیٹھے اپنے ہاتھوں ہم چاک محضر اپنا

کچھ کذب و اِفترا ہے کچھ کذبِ حق نما ہے — یہ ہے بضاعت اپنی اور یہ ہے دفتر اپنا

غیروں کو لینگے آخر اپنا بنا کے کیا ہم

اپنوں ہی سے ہو حالی کچھ دل مُکدّر اپنا

معنی کا تم نے حالی دریا اگر بہایا

یہ تو بتائیں حضرت! کچھ کر کے بھی دِکھایا

اے بانگِ طبلِ شاہی دِن ہو گیا جب آخر

خوابِ گراں سے تُو نے ناحق ہمیں جگایا

تھا ہوش یادِ گُل کا دَورِ خزاں میں کسکو

اے عندلیبِ نالاں یہ تو نے گُل کھلایا

ویراں ہے باغ تِس پر پھُولی نہیں سماتی

مُژدہ صبا نے یا ربّ بُلبل کو کیا سُنایا؟

اے عشق دل کو رکھا دنیا کا اور نہ دیں کا
گھر ہی بگاڑ ڈالا تو نے بنا بنایا

ڈرتے رہیں گے اب ہم بے جرم بھی سزا سے
احسان اُس کا جس نے ناحق ہمیں ستایا

واعظ کی حجتوں سے قائل تو ہو گئے ہم
کوئی جوابِ شافی پر اُس سے بن نہ آیا

آیا نہ تھا کبھی یاں گویا قدم خزاں کا
دو دن میں یوں پلٹ دی کس نے چمن کی کایا

تقلیدِ قوم ہی پر گر ہے مدارِ تحسین
تو ہم نے دوستوں کی تحسیں سے ہاتھ اُٹھایا

دیکھا تو کچھ نظر میں حالیؔ جچا نہ اپنی
جو جو گمان تھے ہم کو اُن کا نشاں نہ پایا

نفس دعویٰ بے گناہی کا سدا کرتا رہا
گرچہ اُترے جی سے دل اکثر آیا کرتا رہا

حق نے احساں میں نہ کی اور میں نے کفراں میں کمی
وہ عطا کرتا رہا اور میں خطا کرتا رہا

چوریوں سے دیدہ و دل کی نہ شرمایا کبھی
چپکے چپکے نفسِ خائن کا کہا کرتا رہا

طاعتوں کی زد سے بچ بچ کر چلا راہِ خطا
وار اُن کا اِس لیے اکثر خطا کرتا رہا

نفس میں جو ناروا خواہش ہوئی پیدا کبھی
اُس کو حیلے دل سے گھڑ گھڑ کر روا کرتا رہا

منہ نہ دیکھیں دوست پھر ہرگز اگر جانیں کہ میں
اُن سے کیا کہتا رہا اور آپ کیا کرتا رہا

تھا نہ استحقاقِ تحسیں پر سُنی تحسیں سدا
حق ہے جو دُون ہمتی کا وہ ادا کرتا رہا

شہرت اپنی جسقدر بڑھتی گئی آفاق میں
کبرِ نفس اتنا ہی یاں نشو و نما کرتا رہا

ایک عالم سے وفا کی تو نے اے حالیؔ مگر
نفس پر اپنے سدا ظلم و جفا کرتا رہا

کہیں الہام منوانا پڑے گا ۱ کہیں کشف اپنا جتلانا پڑے گا

ہو صوفی صفا گو تجھ میں لیکن ۲ کرشمہ کوئی دکھلانا پڑے گا

ہو نصیحت بے اثر ہے گر نہ ہو درد یہ گُر ناصح کو بتلانا پڑے گا

جنھیں ہو جھوٹ کو سچ کر دکھانا انھیں سچوں کو جھٹلانا پڑے گا

عوام الناس کا ہوگا جنھیں خوف انھیں خاصوں پہ منہ آنا پڑے گا

رہے وصفِ جناں کی مشق واعظ تمھیں سچوں کو پھسلانا پڑے گا

سخن میں پیروی کی گر سلف کی انھیں باتوں کو دہرانا پڑے گا

قطعہ

تعلق کا ہے پھندا پیچ در پیچ ۱ یہ عقدہ ہم کو سلجھانا پڑے گا

بہت یاں ٹھوکریں کھائی ہیں ہم نے ۲ بس اب دنیا کو ٹھکرانا پڑے گا

نہیں جو انس کی اس گھر سے امید ۳ کہیں دل جا کے بہلانا پڑے گا

دل اب صحبت سے کوسوں بھاگتا ہے ۴ ہمیں یاروں سے شرمانا پڑے گا

زمانہ کر رہا ہے قطع پیوند ۵ وفا سے ہم کو پچھتانا پڑے گا

جو منصوبے ہیں یہ حالی تو شاید ۶ ارادہ فسخ فرمانا پڑے گا

۷ بشر جیتا ہے دل رکھتا ہے جب تک
اسے دنیا کا غم کھانا پڑے گا

سخن پر ہمیں اپنے رونا پڑے گا یہ دفتر کسی دن ڈبونا پڑے گا

عزیزو کہاں تک یہ آتش مزاجی تمھیں جلد تر خاک ہونا پڑے گا

رہا دوستی پر نہ تکیہ کسی کی بس اب دل سے شکووں کو دھونا پڑے گا

بن آئیگی ہرگز نہ یاں کچھ کیے بن جو کچھ کاٹنا ہے تو بونا پڑے گا

ہوئے تم نہ سیدھے جوانی میں حالی
مگر اب مری جان ہونا پڑے گا

کب تلک اے ابر کرم ترسائے گا | مینھ بھی رحمت کا کبھی برسائے گا
پھل کچھ اے نخل وفا تجھ میں نہیں | جو لگائیگا تجھے پچھتائے گا
دوست کا آیا ہی سمجھو اب پیام | آج اگر آیا نہیں کل آئے گا
ذوق سب جاتے رہے جز ذوقِ درد | اک یہ لیکا دیکھئے کب جائے گا

قطعہ

واعظ آتا ہے تو آنے دو اُسے ۱ | پر مزا آنے کا یاں کیا پائے گا
آئے گا اور ہم کو شرمائیگا مفت ۲ | اور خود شرمندہ ہو کر جائے گا
عیب سے خالی نہ واعظ ہے نہ ہم ۳ | ہمپہ منھ آئے گا منھ کی کھائے گا
دل کے تیور ہی کہے دیتے تھے صاف | رنگ یہ دیوانہ اک دن لائے گا
باغ و صحرا میں رہے جو تنگ دل | جی قفس میں اسکا کیا گھبرائے گا

قطعہ

رنگ گردوں کا ہے کچھ بدلا ہوا ۱ | شعبدہ تازہ کوئی دکھلائے گا
ابر و برق آئے ہیں دونوں ساتھ ساتھ ۲ | دیکھئے برسے[۵] گا یا برسائے گا

مشکلوں کی جسکو ہے حالی خبر
مشکلیں آساں وہی فرمائے گا

واں اگر جائیں تو لیکر جائیں کیا | منھ اُسے ہم جا کے یہ دکھلائیں کیا
دل میں باقی ہے وہی حرص گناہ | پھر کئے سے اپنے ہم پچھتائیں کیا
آؤ لیں اس کو ہمیں جا کر منا | اس کی بے پروائیوں پر جائیں کیا
دل کو مسجد سے نہ مندر سے ہے اُنس | ایسے وحشی کو کہیں بہلائیں کیا
جانتا دنیا کو ہے اک کھیل تو | کھیل قدرت کے تجھے دکھلائیں کیا
عمر کی منزل تو جوں توں کٹ گئی | مرحلے اب دیکھئے پیش آئیں کیا
دل کو سب باتوں کی ہے ناصح خبر | سمجھے سمجھائے کو بس سمجھائیں کیا

---

۵ برسنا = غصہ ظاہر کرنا ۔ ۱۲

ہاں لیجے شیخ جو دعوے کرے    اک بزرگِ دین کو ہم جھٹلائیں کیا

ہو چکے حالیؔ غزلخوانی کے دِن
راگنی بے وقت کی اب گائیں کیا

کاش اک جام بھی سالک کو پلایا جاتا
اک چراغ اور سرِ راہ جلایا جاتا

کر دیا اُس نے تو اللہ سے غافل ناصح!
اُس کو کیوں بھولتے گر اِس کو بھلایا جاتا

چُپ چُپاتے اسے دے آئے دل اک بات پہ ہم
مال مہنگا نظر آتا تو چکایا جاتا

شب کو زاہد سے نہ مٹ بھیڑ ہوئی خوب ہوا
نشہ زوروں پہ تھا شاید نہ چھپایا جاتا

دِل کو یُوں تو نے دکھایا ہے کہ دکھ جاتا ہے
چیونٹی کا بھی اگر دِل ہے دکھایا جاتا

نامہ بر آج بھی خط لیکے نہ آیا یارو
ہم تو کہتے تھے کہ وہ ہے ابھی آیا جاتا

عشق اس وقت سے سر پر ہی منڈلاتا تھا
گودیوں میں تجھے تھا جب کہ کھلایا جاتا

لوگ کیوں شیخ کو کہتے ہیں کہ "عیّار ہے وہ"
اُس کی صورت سے تو ایسا نہیں پایا جاتا

بارہا دیکھ چکے تیرے فریب اے دُنیا
ہم سے اب جان کے دھوکا نہیں کھایا جاتا

کرتے کیا ہو پیتے اگر مے نہ عشا سے تا صبح
وقت فرصت کا یہ کس طرح گنوایا جاتا

دل نہ طاعت میں لگا۔ جب تو لگایا غمِ عشق
کسی دھندے میں تو آخر یہ لگایا جاتا

اس نے اچھا ہی کیا حال نہ پوچھا دل کا
بھڑک اٹھتا تو یہ شعلہ نہ دبایا جاتا

عشق سنتے تھے جسے ہم وہ یہی ہے شاید
"خود بخود دل میں ہے اک شخص سمایا جاتا"

اب تو تکفیر سے واعظ نہیں ہٹتا حالی
کہتے پہلے سے تو دسے لیکے ہٹایا جاتا

راحت کا جہاں میں یونہیں اک نام ہے گویا | راحت کی تلاش اک طمع خام ہے گویا
کچھ کرتے ہیں جویاں وہی انگشت نما ہیں | بدنام ہی دنیا میں نکو نام ہے گویا
ناچیز ہیں وہ کام۔ نہیں جنپہ کچھ الزام | جو کام ہیں۔ انکا یہی انعام ہے گویا
ہے وقتِ رحیل اور وہی عشرت کے ہیں سامان | آخر ہوئی رات اور ابھی یاں شام ہے گویا
اٹھا تھا کچھ اول ہی سے یہ درد بری طرح | آغاز ہی الفت کا بس انجام ہے گویا
ادبار بھی دیکھو گے جہاں پاؤ گے اسلام | اسلام کا ادبار بھی اک نام ہے گویا

جب دیکھیے حالی کو پڑا پائیے بیکار
کرنا اسے باقی بھی اک کام ہے گویا

ق
خلوت میں تری صوفی گر نورِ صفا ہوتا | تو سب میں ملا رہتا اور سب سے جدا ہوتا
تھا آفتِ جان اسکا انداز کمانداری | ہم بچ کے کہاں جاتے گر تیر خطا ہوتا
کچھ اپنی حقیقت کی گر تجکو خبر ہوتی | میری ہی طرح تو بھی غیروں سے خفا ہوتا

یہ لطف بناوٹ میں دیکھا نہ سنا قاصد — ان پڑھ تو ہی تو یہ کچھ پڑھتا تو بلا ہوتا

باتوں میں شکایت کی بو آتی ہے اُلفت کی — گر دل میں جگہ ہوتی لب پر بھی گلا ہوتا

ہم روزِ وداع اُس سے ہنس ہنس کے ہوئے رخصت — رونا تھا بہت ہم کو روتے بھی تو کیا ہوتا

گر صاحبِ دل ہوتے سُن کر مری بیتابی — تم کو بھی قلق ہوتا اور مجھ سے سوا ہوتا

جو دل پہ گذرتی ہے کیا تجھ کو خبر ناصح — کچھ ہم سے سُنا ہوتا پھر تو نے کہا ہوتا

جو جان سے در گذرے وہ چاہے سو کر گذرے — گر آج نہ تم آتے کیا جانئے کیا ہوتا

کل حالیؔ دیوانہ کہتا تھا کچھ افسانہ
سُننے ہی کے قابل تھا تم نے بھی سُنا ہوتا

ق — پیش از ظہورِ عشق کسی کا نشاں نہ تھا
تھا حُسن میزبان کوئی میہمان نہ تھا

ہم کو بہار میں بھی سرِ گلستاں نہ تھا
یعنی خزاں سے پہلے ہی دل شادماں نہ تھا

ملتے ہی اُن کے بھول گئیں کلفتیں تمام
گویا ہمارے سر پہ کبھی آسماں نہ تھا

کیا جانتے تھے جائیگا جی اک نگاہ میں
تھی دل کی احتیاط مگر ہیم جاں نہ تھا

سچ ہے کہ پاسِ خاطرِ نازک عذاب ہے
تھا دل کو جب فراغ کہ وہ مہرباں نہ تھا

کچھ میری بیخودی سے تمھارا زیاں نہیں
تم جاننا کہ بزم میں اک خستہ جاں نہ تھا

رات اُن کو بات بات پہ سو سو دیئے جواب

مجھ کو خود اپنی ذات سے ایسا گماں نہ تھا

رونا ہی یہ کہ آپ بھی ہنستے تھے ورنہ یاں
طعنِ رقیب دل پہ کچھ ایسا گراں نہ تھا

تھا کچھ نہ کچھ کہ پھانس سی اک دل میں چبھ گئی
مانا کہ اُس کے ہاتھ میں تیر و سناں نہ تھا

بزمِ سخن میں جی نہ لگا اپنا زینہار
شب انجمن میں حالیؔ جادو بیاں نہ تھا

ق

رنج اور رنج بھی تنہائی کا — وقت پہنچا مری رُسوائی کا
عمر شاید نہ کرے آج وفا — کاٹنا ہے شبِ تنہائی کا
تم نے کیوں وصل میں پہلو بدلا — کس کو دعویٰ ہے شکیبائی کا
ایک دن راہ پہ جا پہنچے ہم — شوق تھا بادیہ پیمائی کا
اُس سے نادان ہی بن کر ملئے — کچھ اجارہ نہیں دانائی کا
سات پردوں میں نہیں ٹھہرتی آنکھ — حوصلہ کیا ہے تماشائی کا
درمیاں پائے نظر ہے جب تک — ہم کو دعویٰ نہیں بینائی کا
کچھ تو ہے قدر تماشائی کی — ہے جو یہ شوق خود آرائی کا
اُسکو چھوڑا تو ہے لیکن اے دل — مجھکو ڈر ہے تری خودرائی کا
بزمِ دشمن میں نہ جی سے اترا — پوچھنا کیا تری زیبائی کا
یہی انجام تھا اے فصلِ خزاں؟ — گُل و بلبل کی شناسائی کا
مدد اے جذبۂ توفیق کہ یاں — ہو چکا کام توانائی کا
مُحتسب عذر بہت ہیں لیکن — اذن ہمکو نہیں گویائی کا
ہو گئے حالیؔ سے بہت آوارہ — گھر ابھی دُور ہے رُسوائی کا

اغماض چلتے وقت مُروّت سے دُور تھا
رو رو کے ہم کو اور رُلانا ضرور تھا

تھی ہر نظر نہ محرمِ دیدار ورنہ یاں
ہر خار نخلِ ایمن و ہر سنگ طور تھا

درد اک لب پہ رازِ دل آیا نہ تھا ہنوز
چرچا ہمارے عشق کا نزدیک و دُور تھا

جانی نہ قدر رحمتِ حق پارسا نے کچھ
ٹھہرا قصوروار اگر بے قصور تھا

دُردی کشانِ بزمِ مُغاں کا نہ پُوچھ حال
ایک ایک رندِ نشۂ وحدت میں چُور تھا

اب باریابِ انجمنِ عام بھی نہیں
وہ دل کہ خاص محرمِ بزمِ حضور تھا

روزِ وداع بھی شبِ ہجراں سے کم نہ تھا
کچھ صبح ہی سے شامِ بلا کا ظہور تھا

بیمار کی تو اپنے نہ لی تم نے کچھ خبر
پھر بر نمازِ نعش پہ آنا ضرور تھا

حالی کو ہجر میں بھی جو دیکھا تو شادماں
تھا حوصلہ اُسی کا کہ اتنا صبور تھا[۱]

[۱] اس غزل کے متعلق حکیم صاحب کی جنتری ۱۸۹۱ء صفحہ ۱۱ میں سے یہ دو شعر ہم کو ملے ہیں جو دیوان میں نہیں تھے۔ لہٰذا یہ دونوں یہاں حاشیہ پر درج کر دیے جاتے ہیں (اسمٰعیل)

کیونکر کہوں کہ تم مرے مرنے سے شاد تھے — چہرہ تھا کیوں اداس؟ جو دل میں سرور تھا
زاہد کو گر عبادت و تقویٰ پہ تھا گھمنڈ — ہم کو بھی انفعال پہ اپنے غرور تھا

دل سے خیال دوست بھلایا نہ جائے گا — سینے میں داغ ہے کہ مٹایا نہ جائے گا

ق

تم کو ہزار شرم سہی مجھکو لاکھ ضبط — اُلفت وہ راز ہے کہ چھپایا نہ جائے گا

اے دل رضائے غیر ہے شرطِ رضائے دوست — زنہار بارِ عشق اُٹھایا نہ جائے گا

دیکھی ہیں ایسی اُن کی بہت مہربانیاں — اب ہم سے مُنھ میں موت کے جایا نہ جائے گا

مے تُند و ظرف حوصلۂ اہلِ بزم تنگ — ساقی سے جام بھر کے پلایا نہ جائے گا

راضی ہیں ہم کہ دوست سے ہو دشمنی - مگر — دُشمن کو ہم سے دوست بنایا جائے گا

کیوں چھیڑتے ہو ذکر نہ ملنے کا رات کے — پُوچھیں گے ہم سبب - تو بتایا نہ جائے گا

بگڑیں نہ بات بات پہ کیوں جانتے ہیں وہ — ہم وہ نہیں کہ ہم کو منایا نہ جائے گا

ملتا ہے آپ سے تو نہیں حصر غیر پر — کس کس سے اختلاط بڑھایا نہ جائے گا

مقصود اپنا کچھ نہ کھلا لیکن اس قدر — یعنی وہ ڈھونڈتے ہیں جو پایا نہ جائے گا

جھگڑوں میں اہلِ دیں کے نہ حالی پڑیں بس آپ
قصہ حضور سے یہ چکایا نہ جائے گا

ق

قلق اور دل میں سوا ہو گیا — دلاسا تمھارا بلا ہو گیا

دکھانا پڑے گا مجھے زخمِ دل — اگر تیر اُس کا خطا ہو گیا

سبب ہو نہ ہو لب پہ آنا ضرور — مرا شکر اُس کا گلہ ہو گیا

وہ اُمید کیا جس کی ہو انتہا — وہ وعدہ نہیں جو وفا ہو گیا

ہوا رُکتے رُکتے دمِ آخر فنا — مرض بڑھتے بڑھتے دوا ہو گیا

نہیں بھولتا اُسکی رخصت کا وقت — وہ رو رو کے ملنا بلا ہو گیا

سماں کل کا رہ رہ کے آتا ہے یاد — ابھی کیا تھا اور کیا سے کیا ہو گیا

سمجھتے تھے جس غم کو ہم جانگزا — وہ غم رفتہ رفتہ غذا ہو گیا

نہ دے میری اُمید مجھکو جواب — رہے وہ خفا گر خفا ہو گیا

ٹپکتا ہے اشعارِ حالی سے حال
کہیں سادہ دل مبتلا ہو گیا

ق

سنگِ گراں ہے راہ میں تمکینِ یار کا — اب دیکھنا ہے زورِ دلِ بیقرار کا
اک خو سی ہو گئی ہے تحمل کی ورنہ اب — وہ حوصلہ رہا نہیں صبر و قرار کا
آؤ مٹا بھی دو خلشِ آرزوئے قتل — کیا اعتبار زندگیٔ مستعار کا
ہم خوش کبھی ہوئے ہوں تو غم ناگوار ہو — ملتا نہیں محل گلۂ روزگار کا
سمجھو مجھے اگر تمھیں ہے آدمی کی قدر — میرا اک التفات نہ مرنا ہزار کا
گر صبح تک وفا نہ ہوا وعدۂ وصال — سن لیں گے وہ مآلِ شبِ انتظار کا
اب محو۔ بوئے گل پہ ہوا کب دلِ حزیں — ہم کو چمن سے یاد ہے جانا بہار کا
ہر سمت گردِ ناقۂ لیلیٰ بلند ہے — پہونچے جو حوصلہ ہو کسی شہسوار کا
غربت کے مشغلوں نے وطن کو بھلا دیا — خانہ خراب خاطرِ الفت شعار کا

حالی بس اب یقین ہے کہ دلی کے ہو رہے
ہے ذرہ ذرہ مہر فزا اس دیار کا

## ب

دردِ دل کو دوا سے کیا مطلب — کیمیا کو طلا سے کیا مطلب
چشمۂ زندگی ہے۔ ذکرِ جمیل — خضر و آبِ بقا سے کیا مطلب
بادشاہی ہے نفس کی تسخیر — ظلِ بالِ ہما سے کیا مطلب
جو کرینگے بھریں گے خود واعظ — تم کو میری خطا سے کیا مطلب
جنکے معبود حور و غلماں ہیں — ان کو زاہد۔ خدا سے کیا مطلب
قطعہ
کام ہے مردمی سے انساں کی ۱ — زہد یا اتقا سے کیا مطلب
ہے اگر رند دامن آلودہ ۲ — ہم کو چون و چرا سے کیا مطلب

